بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# عقیدہ حیات النبی صلی اللہ علیہ وسلم

افادات: متکلم اسلام مولانا محمد الیاس گھمن حفظہ اللہ

حضور صلی اللہ علیہ وسلم اور دیگر انبیاء کرام علیہم السلام کی قبر و برزخ کی حیات کے متعلق اہل السنت والجماعت کے عقیدہ کے کئی اجزاء ہیں:

1: آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے لئے جیسی بھی وفات مقدر تھی وہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم پر وارد ہوئی۔ چنانچہ مولانا محمد قاسم نانوتوی فرماتے ہیں حسب ہدایت تمام انبیاء کرام علیہم السلام خاص کر سرور امام صلی اللہ علیہ وسلم کی نسبت موت کا بھی اعتقاد ضرور ہے۔

(لطائف قاسمی مجتبائی:ص4)

2: ان حضرات کے ابدانِ مقدسہ محفوظ ہیں۔ ان کو زمین کی مٹی نہیں کھاسکتی

3: حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم اور دیگر انبیاء کرام علیہم السلام دنیوی وفات کے بعد اپنی اپنی قبروں میں جسد عنصری سے بتعلق روح زندہ ہیں

4: اسی تعلق کی وجہ سے وہ نماز بھی پڑھتے ہیں۔

5: حضور صلی اللہ علیہ وسلم روضہ اقدس پہ پڑھا جانے والا درود و سلام خود سنتے ہیں، دور سے پڑھا جانے والا درود بذریعہ ملائکہ آپ کی خدمت میں پہنچایا جاتا ہے۔

فائدہ: اس حیات کے کئی نام ہیں:

- حیات دنیوی، جسمانی
- حیات حسی
- حیات روحانی
- حیات برزخی

ہم جب آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی حیات بعد الوفات کو دنیوی جسمانی حیات کہتے ہیں تو اس سے مراد یہ ہے کہ حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کی عالم برزخ کی حیات اس دنیوی جسد اطہر کو حاصل ہے جو روضہ اطہر میں موجود ہے اس کا مطلب یہ نہیں کہ یہ حیات طیبہ لجمیع الوجوہ اس دنیا والی حیات ہے۔

حیات حسی کا معنی یہ ہے کہ قبر و برزخ میں پیش آنے والے احوال کو یہی جسم محسوس کرتا ہے۔

حیات روحانی: کا مطلب یہ ہے کہ قبر میں احوال اصالتاً روح پہ آتے ہیں نہ کہ جسم پہ۔

حیات برزخی میں علاقہ ظرفیت کا ہے، نوعیت کا نہیں، یعنی اس سے مراد حیات فی البرزخ ہے نہ یہ کہ حیات کی کوئی اپنی قسم برزخی ہے، اس اعتبار سے ہم آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو عالم برزخ میں ہی فائز الحیات سمجھتے ہیں،

یہ تفصیل اس لئے ضروری ہے کہ بزرگوں کے کلام میں جہاں جہاں "حیات برزخی" کے الفاظ ہیں وہاں علاقہ ظرفیت کا مراد ہے، یعنی حیات فی البرزخ اور حیات النبی صلی اللہ علیہ وسلم کے موجودہ مبحث میں فریق مخالف جہاں حیات برزخی کے الفاظ استعمال کرتا ہے، وہاں علاقہ نوعیت کا مراد لیتا ہے یعنی حیات دنیوی جسد میں نہ ہو بلکہ صرف کسی اور بدنِ برزخی میں ہو۔

## دلائل اہل السنت والجماعت:

### آیت نمبر 1:

وَلَا تَقُوْلُوْا لِمَنْ يُّقْتَلُ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ أَمْوَاتٌ بَلْ أَحْيَاءٌ وَّلٰكِنْ لَّا تَشْعُرُوْنَ۔

(سورۃ البقرۃ:154)

ترجمہ: اور جو لوگ اللہ تعالیٰ کی راہ میں قتل کئے گئے اُن کو مردہ نہ کہو بلکہ انہیں ہ زندہ کہو، لیکن تمہیں ان کی زندگی کا احساس نہیں ہوتا۔

### حضور صلی اللہ علیہ وسلم شہید ہیں:

عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ قَالَ لَأَنْ أَحْلِفَ بِاللّٰهِ تِسْعًا إِنَّ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قُتِلَ قَتْلًا أَحَبُّ إِلَيَّ مِنْ أَنْ أَحْلِفَ وَاحِدَةً وَذٰلِكَ بِأَنَّ اللّٰهَ عَزَّ وَجَلَّ اتَّخَذَهُ نَبِيًّا وَجَعَلَهُ شَهِيدًا

مسند احمد حدیث نمبر 3617، المستدرک 4394

### مستدلین:

- حافظ ابن حجر عسقلانی (م852ھ) لکھتے ہیں:

وإذا ثبت أنهم أحياء من حيث النقل فإنه يقويه من حيث النظر كون الشهداء أحياء بنص القرآن والأنبياء أفضل من الشهداء۔

(فتح الباری: ج6 ص595 باب قول اللہ واذکر فی الکتاب مریم)

ترجمہ: جب نقلی دلائل سے ان کا زندہ ہونا ثابت ہے تو عقلی دلائل بھی اس کی تائید کرتے ہیں (وہ اس طرح) کہ شہداء نص قرآن کے رو سے زندہ ہیں اور انبیاء کرام علیہم السلام شہداء سے افضل ہیں (تو ان کو حیات بطریق اولیٰ حاصل ہو گی)

- قاضی ثناءاللہ پانی پتی رحمۃ اللہ علیہ (م1225ھ) اس آیت کی تفسیر کرتے ہوئے رقمطراز ہیں:

والحق عندی عدم اختصاصها بهم بل حيوة الأنبياء أقوى منهم وأشد ظهورا اثارها في الخارج حتى لا يجوز النكاح بأزواج النبي صلى الله عليه وسلم بعد وفاته بخلاف الشهيد۔ (تفسیر مظہری: ج1 ص152)

ترجمہ: میرے نزدیک حق بات یہ ہے کہ یہ حیات صرف شہداء کے ساتھ خاص نہیں بلکہ حضرات انبیاء علیہم السلام میں یہ حیات ان سے زیادہ قوی ہے جس کا اثر خارج میں یہ ہے کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی ازواج مطہرات سے آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی وفات کے بعد نکاح جائز نہیں لیکن شہید کی بیوہ سے نکاح جائز ہوتا ہے۔

- حکیم الامت حضرت مولانا محمد اشرف علی تھانوی رحمۃ اللہ علیہ (م1362ھ) فرماتے ہیں:

”اور یہی حیات ہے جس میں حضرات انبیاء علیہم السلام شہداء سے بھی زیادہ امتیاز اور قوت رکھتے ہیں، حتیٰ کہ بعد موت ظاہری کے سلامت جسد کے ساتھ ایک اثر اس حیات کا اس عالم کے احکام میں یہ بھی ظاہر ہوتا ہے کہ مثل ازواج احیاء کے ان کی ازواج سے کسی کو نکاح جائز نہیں ہوتا اور ان کا مال میراث میں تقسیم نہیں ہوتا، پس اس حیات میں قوی تر حضرات انبیاء علیہم السلام ہیں۔“

(بیان القرآن: ج1 ص97، معارف القرآن: ج1 ص397)

## آیت نمبر 2:

وَلَا تَحْسَبَنَّ الَّذِينَ قُتِلُوا فِي سَبِيلِ اللّٰهِ أَمْوَاتًا بَلْ أَحْيَاءٌ عِنْدَ رَبِّهِمْ يُرْزَقُونَ

(سورۃ آل عمران:169)

ترجمہ: جولوگ اللہ کی راہ میں قتل ہوئے ہیں انہیں مردہ نہ سمجھنا، بلکہ وہ زندہ ہیں، انہیں اپنے رب کے پاس رزق ملتا ہے۔

- اس آیت کی تفسیر میں امام شمس الدین محمد بن عبد الرحمٰن سخاوی (م902ھ) لکھتے ہیں:

ومن ادلة ذلك ايضاً قوله تعالىٰ: ﴿وَلَا تَحْسَبَنَّ الَّذِينَ قُتِلُوا فِي سَبِيلِ اللّٰهِ أَمْوَاتًا بَلْ أَحْيَاءٌ عِنْدَ رَبِّهِمْ يُرْزَقُونَ﴾ فان الشهادة حاصلة له صلى الله عليه وسلم على اتم الوجوه لانه شهيد الشهداء، وقد صرح ابن عباس وابن مسعود وغيرهما رضى الله عنهم بأنه صلى الله عليه وسلم مات شهيداً

(القول البدیع: ص173 تحت العنوان: رسول اللہ حی علی الدوام)

ترجمہ: اور (حیاۃ النبی صلی اللہ علیہ وسلم) کے دلائل میں سے ایک دلیل اللہ تعالیٰ کا فرمان ہے: ﴿وَلَا تَحْسَبَنَّ الَّذِينَ قُتِلُوا فِي سَبِيلِ اللّٰهِ أَمْوَاتًا بَلْ أَحْيَاءٌ عِنْدَ رَبِّهِمْ يُرْزَقُونَ﴾ اس لیے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو شہادت کامل طور پر حاصل ہے، کیونکہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم شہیدوں کے سردار ہیں اور حضرت ابن عباس اور حضرت ابن مسعود رضی اللہ عنہما نے اس بات کی تصریح کی ہے کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کو شہادت کی موت عطا ہوئی ہے۔

- سحبان الہند مولانا احمد سعید دہلوی ت1379ھ فرماتے ہیں:

یہ یقینی ہے کہ مرنے کے بعد زندگی ضرور ہے اور یہ بھی ظاہر ہے کہ اس عالم کی زندگی کے مختلف مدارج ہیں: ایک انبیاء کی زندگی ہے ایک وہ زندگی ہے جو شہداء کو حاصل ہے ایک وہ زندگی ہے جو علماء کو حاصل ہے ایک وہ زندگی ہے جو حافظ قرآن کو حاصل ہے اسی طرح درجہ بدرجہ ہے۔ انبیاء کی زندگی اتنی قوی ہے کہ اس کا اثر اس عالم میں بھی پایا جاتا ہے مثلاً ان کی بیویوں سے نہ کرنا، ان کے ورثہ کا تقسیم نہ ہونا، ان کے جسم کا قبر میں محفوظ رہنا (ان کی ارواح کا جسم کے ساتھ قائم رہنا) قبر پر جاکر سلام کرنے والے کے سلام کو سننا اور اس کا جواب دینا۔۔۔الخ

تفسیر کشف الرحمان: سورۃ آل عمران آیت 169

## آیت نمبر 3:

وَمَا كَانَ اللّٰهُ لِيُعَذِّبَهُمْ وَأَنْتَ فِيهِمْ وَمَا كَانَ اللّٰهُ مُعَذِّبَهُمْ وَهُمْ يَسْتَغْفِرُونَ

(الانفال 33)

- اس آیت کی تفسیر میں مفتی اعظم پاکستان مفتی محمد شفیع فرماتے ہیں

آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا دنیا میں ہونا قیامت تک باقی رہے گا کیونکہ آپ کی رسالت قیامت تک کے لیے ہے نیز آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم اس وقت بھی زندہ ہیں گو اس زندگی کی صورت سابق زندگی سے مختلف ہے اور یہ بحث لغو اور فضول ہے کہ ان دونوں زندگیوں میں فرق کیا ہے۔۔۔۔ خلاصہ یہ ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا اپنے روضہ میں زندہ ہونا اور آپ کی رسالت کا قیامت تک رہنا اس کی دلیل ہے کہ آپ قیامت تک دنیا میں ہیں اس لیے یہ امت قیامت تک عذاب سے مامون رہے گی۔

معارف القرآن ج4 ص225

## آیت نمبر 4:

يَا أَيُّهَا الَّذِينَ آمَنُوا لَا تَرْفَعُوا أَصْوَاتَكُمْ فَوْقَ صَوْتِ النَّبِيِّ وَلَا تَجْهَرُوا لَهُ بِالْقَوْلِ كَجَهْرِ بَعْضِكُمْ لِبَعْضٍ أَنْ تَحْبَطَ أَعْمَالُكُمْ وَأَنْتُمْ لَا تَشْعُرُونَ ○ إِنَّ الَّذِينَ يَغُضُّونَ أَصْوَاتَهُمْ عِنْدَ رَسُولِ اللَّهِ أُولَئِكَ الَّذِينَ امْتَحَنَ اللَّهُ قُلُوبَهُمْ لِلتَّقْوَى لَهُمْ مَغْفِرَةٌ وَأَجْرٌ عَظِيمٌ ○

(سورۃ الحجرات:2،3)

ترجمہ: اے ایمان والو! اپنی آوازیں نبی کی آواز سے بلند نہ کرو، اور نہ ان سے بات کرتے ہوئے اس طرح زور سے بولا کرو جیسے تم ایک دوسرے سے زور سے بولتے ہو، ایسا نہ ہو کہ تمہارے اعمال برباد ہو جائیں اور تمہیں پتہ بھی نہ چلے۔ بے شک جو لوگ بارگاہ نبوت میں اپنی آوازوں کو پست رکھتے ہیں یہ وہی لوگ ہیں جن کے دلوں کو اللہ نے خوب جانچ کر تقویٰ کے لیے منتخب کر لیا ہے، ان کو مغفرت بھی حاصل ہے اور زبردست اجر بھی۔

- مفسر قرآن مولانا محمد مالک کاندھلوی (م1409ھ) فرماتے ہیں:

احادیث میں ہے کہ ایک مرتبہ عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے مسجد میں دو شخصوں کی آواز سنی تو ان کو تنبیہ فرمائی اور پوچھا کہ تم لوگ کہاں کے ہو؟ معلوم ہوا کہ یہ اہل طائف ہیں۔ تو فرمایا: اگر یہاں مدینے کے باشندے ہوتے تو میں تم کو سزا دیتا (افسوس کی بات ہے) تم اپنی آوازیں بلند کر رہے ہو مسجد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم میں۔ اس حدیث سے علماءِ امت نے یہ حکم اخذ فرمایا ہے کہ جیسے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا احترام آپ کی حیات مبارکہ میں تھا، اسی طرح کا احترام و توقیر اب بھی لازم ہے۔ کیونکہ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم اپنی قبر مبارک میں حیؔ (زندہ) ہیں۔ (معارف القرآن تکملہ ج:7 ص487)

# احادیث مبارکہ

## حدیث نمبر 1:

عَنْ اَنَسٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَلْاَنْبِيَاءُ اَحْيَاءٌ فِيْ قُبُوْرِهِمْ يُصَلُّوْنَ۔

(مسند ابی یعلی الموصلی: ص658 رقم الحدیث 3425 من حدیث انس بن مالک، مسند ابی یعلی الموصلی: ج3 ص379 بتحقیق ارشاد الحق الاثری غیر مقلد رقم الحدیث 3412، حیات الانبیاء للبیہقی: ص70، الخصائص الکبریٰ للسیوطی: ج2 ص490 باب حیاتہ صلی اللہ علیہ وسلم فی قبرہ الخ، شفاء السقام للسبکی: ص391 الفصل الاول فیما ورد فی حیاۃ الانبیاء)

## تصحیح حدیث:

اس حدیث کو مندرجہ ذیل حضرات نے اپنی کتابوں میں نقل کیا ہے اور اس کی تصحیح فرمائی ہے۔

- علامہ علی بن ابو بکر الہیثمی رحمۃ اللہ علیہ (م807ھ) مجمع الزوائد ج8 ص386 باب ذکر الانبیاء علیہم السلام، رقم الحدیث 13812 کے تحت فرماتے ہیں:

✪ رجال أبي يعلى ثقات

ترجمہ: امام ابو یعلی کی سند کے سارے راوی ثقہ ہیں۔

- حافظ ابن حجر عسقلانی شافعی رحمہ اللہ (م852ھ) فتح الباری ج6 ص 595 کتاب احادیث الانبیاء، باب قول اللہ واذکر فی الکتاب مریم کے تحت فرماتے ہیں:

✪ وصححه البيهقي۔

ترجمہ: اس حدیث کو امام بیہقی سے صحیح قرار دیا ہے۔

- علامہ سمہودی رحمۃ اللہ علیہ (م911ھ) وفاء الوفاء ج4 ص1352 الفصل الثانی فی بقیۃ ادلۃ الزیارۃ کے تحت فرماتے ہیں:

✪ ورواہ ابو یعلی برجال ثقات ورواہ البیہقی وصححہ

ترجمہ: اس حدیث کو امام ابو یعلیٰ نے ثقہ راویوں کی سند سے روایت کیا ہے، امام بیہقی رحمۃ اللہ علیہ نے اس کو روایت کر کے اس کی سند کو صحیح کہا ہے۔

- ملا علی قاری حنفی (م1014ھ) شارح مشکوٰۃ اپنی کتاب مرقاۃ المفاتیح شرح مشکوٰۃ المصابیح: ج3 ص415 باب الجمعۃ کے تحت فرماتے ہیں:

✪ صح خبر الانبیاء احیاء فی قبورھم۔

ترجمہ: حدیث ”الانبیاء احیاء فی قبورھم“ صحیح ہے۔

- علامہ عبد الرؤف مناوی رحمۃ اللہ علیہ (م1031ھ) فیض القدیر شرح الجامع الصغیر: ج3 ص239 رقم الحدیث 3089 کے تحت فرماتے ہیں:

✪ وھو حدیث صحیح.

ترجمہ: یہ حدیث صحیح ہے۔

- شیخ عبد الحق محدث دہلوی حنفی (م1052ھ) مدارج النبوۃ: ج2 ص527 مترجم عنوان: حیاۃ الانبیاء علیہم السلام کے تحت فرماتے ہیں:

✪ ابو یعلیٰ ثقہ راویوں کے ساتھ حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: الانبیاء احیاء فی قبورھم۔ (الحدیث) تمام انبیاء علیہم السلام اپنی قبروں میں زندہ ہیں۔

- علامہ علی بن احمد بن نور الدین عزیزی رحمۃ اللہ علیہ (م1070ھ) السراج المنیر شرح الجامع الصغیر: ج2 ص134 فرماتے ہیں:

✪ وھو حدیث صحیح

ترجمہ: یہ حدیث صحیح ہے۔

- علامہ محمد انور شاہ کشمیری حنفی (م1352ھ) فیض الباری: ج2 ص64 باب رفع الصوت فی المسجد میں اس حدیث کے متعلق حافظ ابن حجر کی تصحیح کو نقل فرما کر اس پر اعتماد فرمایا ہے۔
- شیخ الاسلام علامہ شبیر احمد عثمانی (م1369ھ) نے فتح الملہم: ج1 ص329 باب الاسراء برسول اللہ و فرض الصلاۃ الخ میں اس حدیث کی تصحیح کی ہے۔
- شیخ الحدیث حضرت مولانا محمد زکریا رحمۃ اللہ کاندھلوی حنفی (م1402ھ) فضائل درود شریف: ص67 دوسری فصل، میں حدیث نمبر 3 کے تحت فرماتے ہیں:

✪ ”اور یہ حدیث کہ انبیاء علیہم السلام اپنی قبروں میں زندہ ہیں اور نماز پڑھتے ہیں، صحیح ہے۔“

- ہمارے استاذ محترم شیخ التفسیر و الحدیث حضرت مولانا ابو الزاہد محمد سرفراز خان صفدر رحمۃ اللہ علیہ حنفی (م1430ھ) تسکین الصدور ص222 میں فرماتے ہیں:

✪ امام ابو یعلیٰ کے طریق سے جو روایت ہے اس کے تمام راوی ثقہ اور ثبت ہیں اور جمہور محدثین کرام رحمہم اللہ اس کی تصحیح کرتے ہیں، کسی

حدیث کے صحیح ہونے کے لئے اصول حدیث میں اس سے زیادہ قوی دلائل موجود نہیں ہیں کہ اس کے راوی سب ثقہ ہوں اور جمہور محدثین کرام اس کی تصحیح پر متفق ہوں۔

## چند سوالات

**سوال نمبر1:**

اس حدیث سے موت کے بعد قیامت سے پہلے قبر اور برزخ میں حیات ثابت ہوتی ہے جو کہ قرآن مجید کی آیات کے خلاف ہے

1:"ثم انکم یوم القیامۃ تبعثون" کے مطابق قیامت سے پہلے حیات نہیں ہوتی چنانچہ تبعثون کی تفسیر کرتے ہوئے امام نسفی فرماتے ہیں

"تحیون للجزاء"

2:سورۃ مریم کی آیت "والسلام علی یوم ولدت ویوم اموت ویوم ابعث حیا" اکی تفسیر میں امام قرطبی فرماتے ہیں "فی الدنیا حیا وفی القبر میتا"

**جواب:**

**پہلی آیت:**

موت کے بعد قیامت سے پہلے قبر اور برزخ میں جو حیات ملتی ہے یہ حیات ظاہری نہیں بلکہ خفی ہوتی ہے اور یہ حیات کلی بھی نہیں ہوتی نظر آنے والی اور کلی حیات قیامت کے دن ملے گی سلطان المحدثین ملا علی قاری الحنفی ت 1015ھ فرماتے ہیں

واعلم ان اھل الحق اتفقوا علی ان اللہ یخلق فی المیت نوع حیوۃ فی القبر قدر مایتألم ویتلذذ

شرح الفقہ الاکبر ص121

اور قیامت سے پہلے قبر میں حیات کا ملنا قرآن کریم سے ثابت ہے چنانچہ فرمان باری تعالیٰ ہے

يُثَبِّتُ اللَّهُ الَّذِينَ آمَنُوا بِالْقَوْلِ الثَّابِتِ فِي الْحَيَاةِ الدُّنْيَا وَفِي الْآخِرَةِ وَيُضِلُّ اللَّهُ الظَّالِمِينَ وَيَفْعَلُ اللَّهُ مَا يَشَاءُ

[ابراھیم27]

ترجمہ: جو لوگ ایمان لائے ہیں اللہ ان کو دنیا کی زندگی میں اور موت کے بعد قبر میں بھی کلمہ طیبہ پہ ثابت قدمی عطا فرماتے ہیں اور ظالم لوگوں کو اللہ تعالیٰ {ان کے اعمال کی وجہ سے} سیدھے راستہ سے بھٹکا دیتا ہے اور اللہ (اپنی حکمت کے مطابق) جو چاہتا ہے کرتا ہے۔

**تفسیر:**

وأخرج البزار عن عائشة قالت: قلت یارسول اللہ تبتلی ھذہ الأمة فی قبورھا فکیف بی وأنا امرأة ضعیفة قال یثبت اللہ الذین آمنوا بالقول الثابت فی الحیاة الدنیا وفی الآخرة

[الدر المنثور ج8 ص525]

ترجمہ: حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں میں نے عرض کی یارسول اللہ اس امت کو قبروں میں آزمایا جائے گا میری کیا حالت ہوگی میں تو کمزور سی عورت ہوں تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا "یثبت اللہ الذین آمنوا بالقول الثابت فی الحیوۃ الدنیا وفی الآخرۃ"

اکثر مفسرین نے اس آیت کے تحت مرفوع اور موقوف احادیث نقل کرکے اعادہ و تعلق روح کو ذکر کیا ہے جس سے قبر کی زندگی ثابت ہوتی ہے سوال میں چونکہ امام نسفی کی تفسیر مدارک کا حوالہ دیا گیا ہے اس لئے ہم صرف امام نسفی کی تفسیر مدارک کی عبارت ذکر کئے دیتے ہیں۔

الجمهور على أن المراد به في القبر بتلقين الجواب وتمكين الصواب فعن البراء أن رسول الله صلى الله عليه وسلّم ذكر قبض روح المؤمن فقال " ثم تعاد روحه في جسده"

تفسیر مدارک ج1ص452

ترجمہ: جمہور مفسرین کی رائے یہ ہے کہ اس آیت کریمہ میں آخرت سے مراد قبر میں جواب کی تلقین اور کلمہ طیبہ پہ ثابت قدمی ہے چنانچہ حضرت براء بن عازب رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے بوقت وفات مومن کی روح کے قبض ہونے کا تذکرہ فرمایا اس میں یہ بھی فرمایا کہ پھر اس کے جسم میں اس کی روح کو لوٹا دیا جاتا ہے۔

## دوسری آیت:

اس آیت {وَيَوْمَ أُبْعَثُ حَيًّا} میں "اُبْعَثُ" کی ضمیر مستتر "انا" ذوالحال ہے اور "حَیًّا" حال ہے۔ پہلے حال و ذوالحال کے متعلق ایک قاعدہ سمجھ لیں تاکہ آیت کا مطلب سمجھنا آسان ہو جائے:

قاعدہ یہ ہے کہ حال کا زمانہ اور فعلِ ذوالحال کا زمانہ ایک ہوتا ہے۔ مثلاً ایک جملہ ہے: جَاءَنِيْ زَيْدٌ رَاكِبًا. اس مثال میں "زید" ذوالحال ہے، "مجیئت" فعل ہے اور "رَاكِبًا" حال ہے۔

اس کا معنی یہ ہے کہ زید کے راکب (سوار ہونے) اور اس کے فعل مجیئت (آنے) کا زمانہ ایک ہے۔ یعنی جس وقت زید آ رہا تھا اس وقت سوار تھا۔ اس سے پہلے سوار تھا یا پیدل تھا اس بات کی وضاحت سے یہ جملہ خاموش ہے۔

اس اصول کی روشنی میں آیت کا معنی سمجھیں۔ آیت ہے:

{وَيَوْمَ أُبْعَثُ حَيًّا} اس میں "اُبْعَثُ" کی ضمیر "انا" ذوالحال ہے، "بعث" فعل ہے اور "حیا" حال ہے۔

اس کا معنی یہ ہے کہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے حیی (زندہ) ہونے اور ان کے فعل بعث (یعنی اٹھنے) کا زمانہ ایک ہے۔ یعنی جس وقت حضرت عیسیٰ علیہ السلام اٹھ رہے ہوں گے اس وقت "حیی" ہوں گے۔ اس سے پہلے "حیی" ہوں گے یا "میت" اس بات کی وضاحت سے یہ آیت خاموش ہے۔

فریقِ مخالف کا استدلال تو اس وقت درست ہو گا جب یہ ثابت ہو کہ اٹھنے سے پہلے "میت" ہوں اور وہ ثابت نہیں.... لہذا فریقِ مخالف کا اس آیت سے استدلال باطل ہے۔

رہی بات امام قرطبی کی تفسیر "فی القبر میتا" کی اس کا مطلب یہ ہے کہ حضرت عیسی علیہ السلام دنیا کے اعتبار سے قبر میں میت ہوں گے اس لئے کہ قبر میں حیات تو ہوتی ہے لیکن نظر آنے اور محسوس ہونے والی حیات نہیں ہوتی۔ اس سے مطلق حیات کی نفی کرنا "توجیہ القول بمالا یرضیٰ بہ القائل" کا مصداق ہے اس لئے کہ امام قرطبی کی اسی تفسیر الجامع لاحکام القرآن اور التذکرہ فی احوال الموتیٰ وامور الآخرۃ میں کئی عبارت ایسی موجود ہیں جن سے قبر میں اعادہ روح، سوال وجواب، سماع وغیرہ ثابت ہوتا ہے صرف ایک عبارت ملاحظہ فرمائیں جس سے امام قرطبی کا عقیدہ بالکل واضح ہو جاتا ہے۔

الإيمان بعذاب القبر و فتنته واجب و التصديق به لازم حسب ما أخبر به الصادق و أن الله تعالى يحيى العبد المكلف في قبره برد الحياة إليه و يجعله من العقل في مثل الوصف الذى عاش عليه ليعقل ما يسأل عنه و ما يجيب به و يفهم ما أتاه من ربه و ما أعد له في قبره من كرامة أو هوان و بهذا نطقت الأخبار عن النبى المختار صلى الله عليه و سلم و على آله آناء الليل و أطراف النهار و هذا مذهب أهل السنة و الذى عليه الجماعة من أهل الملة و لم تفهم الصحابة الذين نزل القرآن بلسانهم و لغتهم من نبيهم عليه السلام غير ما ذكرنا و كذلك

التابعون بعدھم إلی ھلم جرا

التذکرۃ ج1ص137عنوان الرد علی الملحدۃ

وضاحت: قبر کے ثواب وعذاب کو ماننا واجب اور حضور علیہ السلام کی بتائی ہوئی تصریحات کے مطابق قبر کے احوال کی تصدیق کرنا ضروری ہے بیشک اللہ تعالیٰ مکلف آدمی کی طرف روح لوٹا کے قبر میں حیات عطا فرماتے ہیں {ہم نے رد حیات کا معنی اعادہ روح امام قرطبی کی دیگر عبارات کی روشنی میں کیا ہے} اور انسان جس حالت میں دنیا کی زندگی گزار کے جاتا ہے اللہ تعالی اسی کے مطابق قبر میں اسے عقل عطا فرماتے ہیں تاکہ اپنے رب کی طرف سے آنے والے ملائکہ کے سوال وجواب کو سمجھے اور جو اللہ تعالیٰ نے اس کے لئے قبر میں عزت وذلت {ثواب وعذاب} تیار کی ہے اسے سمجھے اس عقیدہ پہ نبی مکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی احادیث موجود ہیں اور اہل السنت والجماعت کا یہی عقیدہ ہے۔ اور صحابہ کرام رضی اللہ عنھم اجمعین جن کی زبان میں قرآن نازل ہوا اور جنہوں نے قرآن براہ راست رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم سے سمجھا انہوں نے بھی قرآن وصاحب قرآن سے یہی عقیدہ سمجھا اسی طرح تابعین سے لیکر ہمارے دور تک اسلاف کا بھی یہی عقیدہ رہا ہے

اس کے بعد امام قرطبی نے احادیث ذکر کرکے قبر کی حیات ثابت کی ہے ان میں حضرت براء بن عازب کی مشہور حدیث "فتعاد روحه فی جسده " بھی شامل ہے۔ معلوم ہوا آپ کا موت کے بعد حیات سے متعلق وہی عقیدہ ہے جو اہل السنت والجماعت کا ہے ان کی صرف ایک عبارت کو دیکھ کر ان کی طرف غلط عقیدہ منسوب کرنا اہل علم کا شیوہ نہیں۔

## سوال نمبر2:

اس حدیث میں وفات کے بعد قبر میں نماز پڑھنے کا ذکر ہے جبکہ قرآن مجید میں موت تک عبادت کا حکم ہے "واعبد ربك حتی یاتیك الیقین "

## جواب:

وعلیکم السلام ورحمۃ اللہ وبرکاتہ

عبادت کی دو قسمیں ہیں

1: عبادت تکلیفی؛ جس کے کرنے کا انسان کو حکم ہو اور وہ عبادت بندہ اپنے اختیار سے کرے اور جس کے کرنے پہ ثواب نہ کرنے پہ گناہ ہو جیسے پانچ وقت کی نماز، رمضان کے روزے اور صاحب نصاب پہ زکوٰۃ وحج وغیرہ

2: عبادت تلذذی؛ جس کے کرنے کا حکم نہ ہو انسان اس کا مکلف نہ ہو اور نہ ہی اس کرنے پہ ثواب اور ترک پہ گناہ ہو بلکہ وہ صرف لذت اور مزے کے لئے کی جائے۔

موت تک کی جانے والی عبادت عبادت تکلیفی ہوتی ہے جبکہ موت کے بعد کی جانے والی عبادت عبادت تلذذی ہوتی ہے۔ قرآن کریم میں عبادت تکلیفی کا ذکر ہے جبکہ حدیث پاک میں عبادت تلذذی کا۔

اور یہ عبادت تلذذی صرف قبر میں نہیں بلکہ آخرت میں بھی ہوگی جس میں اہل جنت اللہ کی تعریف کریں گے توحید بیان کریں ایک دوسرے کو سلام کریں گے وغیرہ

وکیل حنفیت علامہ بدرالدین عینی ت 855ھ حدیث پاک جس میں حضرت موسیٰ علیہ السلام کا قبر میں نماز پڑھنا مذکور ہے اس پہ سوال وجواب ذکر کرکے یہی عقدہ حل فرماتے ہیں

فان قلت ما الداعی الی عبادتهم بعد الموت وموضع العبادة دار الدنیا قلت حببت الیهم العبادة فهم متعبدون بما یجدونه من دواعی انفسهم لا بما یلزمون به

(عمدۃ القاری شرح بخاری باب التلبیہ اذا انحدر فی الوادی)

مفہوم عبارت: اگر کوئی سائل سوال کرے کہ انبیاء موت کے بعد عبادت کیسے کرتے ہیں جبکہ عبادت کی جگہ تو دنیا ہے؟ تو جواب یہ ہے کہ عبادت کو انبیاء کی پسندیدہ چیز بنادیا جاتا ہے تو موت کے بعد وہ قلبی لذت کے لئے عبادت کرتے ہیں نہ کہ مکلف ہونے کی وجہ سے۔

حکیم الامت مولنا اشرف علی تھانوی رحمہ اللہ یہ حدیث پاک نقل کرنے کے بعد فرماتے ہیں "یہ تکلیفی نہیں بلکہ تلذذ کے لئے ہے"

نشر الطیب فی ذکر النبی الحبیب ص220 فصل نمبر 28

## سوال نمبر3:

یہ روایت صحاح ستہ میں موجود نہیں اگر صحیح ہوتی تو ائمہ صحاح اسے نقل فرماتے

## جواب:

حدیث پاک کو لینے کے لئے اس میں شرائط قبولیت کا پایا جانا ضروری ہے کسی خاص کتاب میں ہونا ضروری نہیں

اگر اس سوال کی بنیاد دیانت ہے تو ایسی روایات صحاح ستہ میں بھی موجود ہیں جن سے قبر کی حیات اور بعض سے قبر میں عبادت بھی ثابت ہوتی ہے، ان میں سے بعض کا تذکرہ آگے آرہا ہے۔

## سوال نمبر4:

اس روایت کو چوتھی صدی کے بزرگ ابو یعلی موصلی نقل کررہے ہیں جو کہ طبقہ ثالثہ سے ہیں جن کے بارے میں مولانا سرفراز خان صفدر صاحب نے اپنی کتاب راہ سنت ص165 پر تحریر کیا کہ اس طبقہ کی روایات سے عقیدہ اور عمل ثابت نہیں کیا جاسکتا۔

## جواب:

میرے استاذ محترم امام اہل السنت شیخ التفسیر والحدیث مولنا محمد سرفراز خان صفدر رحمہ اللہ کی مکمل عبارات کو اگر دیکھا جائے تو یہ اشکال جڑ سے ہی ختم ہو جاتا ہے حضرت کی چند تصریحات ملاحظہ فرمائیں

1: ایک جگہ اہل بدعت کی تردید میں فرماتے ہیں "یہ روایتیں کتب حدیث کے اس طبقہ کی ہیں جن میں بجز باسند اور صحیح احادیث کے جن پر امت کا تعامل ہے اکثر احادیث کو محدثین ہرگز قبول نہیں کرتے نہ عقیدہ میں اور نہ عمل میں۔

راہ سنت ص173

2: دوسری جگہ اس طبقہ کی کتب میں مروی روایات کے بارے فرماتے ہیں "ہاں اگر اصول حدیث کے رو سے اس طبقہ کی کوئی حدیث سندا صحیح ثابت ہو تو اس کی صحت میں کوئی کلام نہیں ہو سکتا۔

گلدستہ توحید ص144

اور حدیث الانبیاء احیاء فی قبورھم یصلون سند کے اعتبار سے صحیح ہے جیسا کہ آگے تفصیل آرہی ہے

3: تیسری جگہ فرماتے ہیں "نوٹ: اگر ان مذکورہ کتب میں کوئی ایسی روایت ہو جو سندا صحیح ہو اور قران کریم اور صحیح احادیث سے متعارض نہ ہو اور علی الخصوص جب کہ اکثر امت اور جمہور اہل اسلام کا اس پر تعامل بھی ہو تو اس کی صحت میں کوئی کلام نہیں ہے اور نہ یہ بات محل نزاع ہے اس لیے خلط مبحث کا شکار نہ ہوں اور نہ جاہل متعصب معترضین کی طرف توجہ کریں۔

دل کا سرور ص175

ہماری پیش کردہ حدیث بھی صحیح ہے اور قرآن کے مطابق ہے اور اس عقیدہ پہ امت کا اجماع بھی ہے لہٰذا بقول امام اہل السنت کے اس حدیث کی

صحت میں کوئی کلام نہیں۔

## سوال نمبر5:

اس حدیث کی سند میں رواۃ مجروح اور ضعیف ہیں ایک راوی ازرق بن علی دوسرا راوی مستلم بن سعید جو انتہائی وھم کا مریض تھا۔

## جواب:

اس حدیث کو حضرات محدثین کی ایک جماعت نے اپنی کتب میں نقل کیا اور اس کی تصحیح فرمائی ہے کما مرّ
اس روایت کی تصحیح کا مطلب اس کے تمام راوی ثقہ ہیں اگر یہ راوی اتنے کمزور اور مجروح ہوتے تو ائمہ محدثین اس حدیث کو صحیح نہ فرماتے اور ویسے بھی ان دونوں راویوں کی توثیق ائمہ جرح وتعدیل نے کی ہے

چنانچہ پہلے راوی ازرق بن علی کے بارے حافظ ابن حجر عسقلانی فرماتے ہیں "ذکرہ ابن حبان فی الثقات"

تھذیب التھذیب ج1ص200

اور خود حافظ ابن حجر عسقلانی نے اسکو صدوق لکھا ہے۔

تقریب التہذیب ص21

معلوم ہوتا ہے یہ ازرق بن علی ثقہ راوی۔

دوسرے راوی مستلم بن سعید ہیں

ان کے بارے میں امام احمد بن حنبل فرماتے ہیں "شیخ ثقة" اور امام یحیٰ بن معین فرماتے ہیں "صویلح" امام نسائی فرماتے ہیں "لاباس بہ"

اورامام ابن حبان انکو ثقات میں لکھتے ہیں

(تھذیب التھذیب جلد10 صفحہ 104)

لہٰذا یہ روایت بالکل صحیح ہے۔

## سوال نمبر6:

اس حدیث کو امام ذھبی نے میزان الاعتدال میں منکر قرار دیا ہے۔

## جواب:

پہلے امام ذہبی کی عبارت دیکھیں تاکہ جواب سمجھنے میں آسانی ہو آپ فرماتے ہیں

حجاج بن الأسود عن ثابت البنانی نکرۃ ما روی عنہ فیما أعلم سوی مستلم بن سعید فأتی بخبر منکر عنہ عن أنس فی أن الأنبیاء أحیاء فی قبورھم یصلون رواہ البیہقی

میزان الاعتدال ج2ص199.200

اس اعتراض کی تین شقیں ہیں

1: حجاج مجھول الحال ہے مطلب اس کی توثیق منقول نہیں 2: حجاج مجھول العین ہے اس لئے کہ ان کا شاگرد صرف مستلم بن سعید ہے 3: ان دونوں کا نتیجہ روایت منکر ہے۔ اب ہر ایک شق کا جواب ملاحظہ فرمائیں

## شق نمبر1:

حافظ ابن حجر عسقلانی امام ذہبی کے اعتراض نقل کر کے فرماتے ہیں" قال أحمد ثقة ورجل صالح وقال بن معین ثقة وقال أبو حاتم صالح الحدیث وذکرہ بن حبان في الثقات"

لسان المیزان ترجمہ حجاج بن اسود

یعنی امام احمد حجاج کو ثقہ اور نیک آدمی کہتے ہیں امام یحی بن معین ثقہ کہتے ہیں امام ابو حاتم ان کو صالح الحدیث کہتے ہیں اور امام ابن حبان ان کو ثقات میں شمار کرتے ہیں۔ بلکہ خود امام ذہبی سے بھی حجاج کی توثیق منقول ہیں"قال الذهبي حجاج ثقة "

(تلخیص علی المستدرک ج4ص472)

توجب ائمہ جرح وتعدیل سے ان کی توثیق مل گئی تو پھر وہ نکرہ یا مجھول کیسے رہے؟

## شق نمبر2:

حافظ ابن حجر عسقلانی اس دوسری شق کے بارے فرماتے ہیں" روی عن ثابت وجابر بن زيد وأبي نضرة وجماعة وعنه جرير بن حازم وحماد بن سلمة وروح بن عبادة وآخرون "

لسان المیزان ترجمہ حجاج بن اسود

یعنی حجاج کے اساتذہ میں ثابت بنانی، جابر بن زید، ابو نضرہ اور محدثین کی ایک جماعت شامل ہیں جبکہ اس کے شاگردوں میں مستلم کے علاوہ جریر بن حازم، حماد بن سلمہ، روح بن عبادہ اور دیگر حضرات شامل ہیں۔ جب حجاج سے روایت نقل کرنے والے مستلم بن سعید کے علاوہ اور روات بھی ہیں تو امام ذہبی کا یہ گمان بھی محض وہم بن گیا کہ اس سے نقل کرنے والے صرف ایک راوی مستلم بن سعید ہیں۔ حافظ ابن حجر عسقلانی کے اس وضاحت کے بعد حجاج بن اسود نہ تو مجھول العین رہا نہ ہی مجھول الحال لہذا امام ذہبی کا اعتراض ختم ہو گیا۔

## شق نمبر3:

یہ شق پہلی دو شقوں کا نتیجہ ہے جب توثیق اور شاگرد مل گئے تو تیسری شق "روایت منکر ہے" والی خود بخود ختم ہو گئی۔ نیز اصول حدیث کی رو سے حدیث منکر وہ ہوتی ہے جس میں کوئی ضعیف راوی ثقہ کی مخالفت کرے اس تعریف کے اعتبار سے یہ روایت ہرگز منکر نہیں کیونکہ حجاج بن اسود ثقہ ہے ضعیف نہیں اور انہوں نے کسی ثقہ کے مخالف روایت بھی بیان نہیں کی تو اب ان کی روایت اصول حدیث کی روشنی میں منکر کیسے ہو سکتی ہے؟اس لئے کہ کسی ثقہ راوی تو کجا ضعیف سے ضعیف راوی سے بھی ایسی روایت منقول نہیں جس کا یہ مضمون ہو کہ انبیاء اپنی قبروں میں زندہ نہیں نماز نہیں پڑھتے۔

## نوٹ:

امام ذہبی اور کا اپنا عقیدہ حیات النبی صلی اللہ علیہ وسلم ہے فرماتے ہیں

والنبي صلى الله عليه وسلم فمفارق لسائر أمته في ذلك، فلا يبلى، ولا تأكل الارض جسده، ولا يتغير ريحه، بل هو الآن، وما زال أطيب ريحا من المسك، وهو حي في لحده حياة مثله في البرزخ، التي هي أكمل من حياة سائر النبيين، وحياتهم بلا ريب أتم وأشرف من حياة الشهداء الذين هم بنص الكتاب (أحياء عند ربهم يرزقون) [آل عمران: 169]

سیر اعلام النبلاء ترجمہ وکیع بن الجراح

یعنی وفات کے بعد قبر اور برزخ میں نبی علیہ السلام کے احوال اور امت کے احوال میں فرق ہے نبی علیہ السلام کا جسد اطہر محفوظ رہتا ہے اسے زمین کی مٹی نہیں کھا سکتی آپ کے جسد اطہر کی خوشبو برقرار رہتی ہے وہ اب بھی مشک وعنبر سے زیادہ معطر ہے اور حضور علیہ السلام اپنی لحد وبرزخ میں

اس طرح زندہ ہیں کہ آپ کی حیات تمام انبیاء علیہم السلام کی حیات سے اکمل ہے اور بلاشک وشبہ آپ کی حیات شہداء کی اس حیات سے بھی زیادہ کامل واعلیٰ ہے جس پہ نص قرآنی موجود ہے

## سوال نمبر7:

رواۃ سے قطع نظر کہ ان پر جرح ہے یہ روایت زیادہ سے زیادہ خبر واحد درجے کی بن سکے گی اور عقیدے میں خبر واحد کو پیش کرنا جہالت ہے یا علمی خیانت. اس لئے کہ عقیدہ قطعی ھوتا ہے اور اس کے اثبات کے لئے دلیل بھی قطعی ھونی چاہئے. اور قطعیہ دلائل تین قسم کے ہیں. قرآن کی واضح غیر محتمل آیات. حدیث متواترہ. اجماع صحابہ بسند صحیح.

## جواب نمبر1

روات پہ ہونے والی جرح کا جواب اوپر آچکا ہے ہم محدثین سے اس حدیث کی صحت ثابت کر چکے ہیں

رہی بات دلائل اور عقائد کی اقسام کی اس بارے علامہ عبد العزیز پرھاڑوی رحمہ اللہ ت 1239ھ فرماتے ہیں "ان المسائل الاعتقادیة قسمان احدهما مایکون المطلوب فیه الیقین۔۔۔وثانیهما مایکتفی فیها بالظن۔۔۔والاکتفاء بالدلیل الظنی انما لایجوز بالاول بخلاف الثانی"

النبراس شرح شرح العقائد ص 771

یعنی عقائد کی دو قسمیں ہیں ایک قطعی دوسرا ظنی قطعی کے ثبوت کے لئے دلیل قطعی ضروری ہے جبکہ ظنی کے ثبوت کے لئے دلیل ظنی بھی کافی ہے۔ قطعی کا مطلب جس کی بنیاد پہ ایمان اور کفر کا فیصلہ ہو ماننے والا مسلمان نہ ماننے والا کافر ایسے عقیدے کے ثبوت کے لئے دلیل قطعی قرآن، حدیث متواتر اور اجماع ضروری ہے۔ اور ظنی کا مطلب جس کی بنیاد پہ اہل السنت اہل بدعت کا فیصلہ ہو ایسے عقیدے کے ثبوت کے لئے دلیل ظنی خبر واحد وغیرہ بھی کافی ہے۔ ہم منکرین حیات النبی صلی اللہ علیہ وسلم کو کافر نہیں کہتے اس کا معنی یہ عقیدہ ضروریات اہل السنت میں سے ہے جس کے لئے خبر واحد بھی کافی ہے۔

## جواب نمبر2:

نیز اس عقیدہ پہ قرآن، احادیث متواترہ اور اجماع امت بھی موجود ہے۔

## سوال نمبر8:

حدیث پاک میں ہے کہ اپنے گھروں کو قبرستان نہ بناو یعنی فرائض کے علاوہ سنن اور نوافل کا اہتمام کیا کرو تو مطلب جہاں نماز عبادت وغیرہ ہو تو وہ قبرستان نہیں اور جہاں عبادت نہیں وہ قبرستان ہے اور مذکورہ روایت میں ہے کہ انبیاء علیہم السلام قبروں میں نماز پڑھتے ھیں تو اس کا مطلب وہ قبرستان نہیں۔

## جواب:

دونوں احادیث کا مصداق بالکل الگ ہے جس حدیث میں ہے کہ گھروں کو قبرستان نا بناو اس میں گھروں میں نماز پڑھنے کی ترغیب دی ہے اور مراد اس عبادت سے عبادت تکلیفی ہے۔

اور جو قبر میں نماز کا ذکر ہے جس طرح موت کے بعد حیات الگ ہے اسی طرح اس میں کی جانے والی عبادت بھی الگ ہے جو بطور تلذذ ہوتی ہے جیسا کہ پہلے گزر چکا ہے۔

